مناظرانہ داؤ پیچ کی حامل ایک عدیم المثال کتاب ہر سُنّی کی ایمانی ضرورت

شیر بیشۂ اہل سنت علامہ محمد حشمت علی قادری رضوی کا ایک معرکۃ الآرا مناظرہ

# راندیر میں سُنّیوں کی فتح عجیب

۱۳۴۴ھ

مُلقّب بلقب تاریخی

# وہابیہ جہول راندیر کو شکست

۱۳۴۴ھ

از

حضرت مولانا محمد ضیاء الدین قادری نوری ہدایت رسولی

ترتیب وتقدیم

مولانا محمد افروز قادری چریاکوٹی

دلاص یونیورسٹی، کیپ ٹاؤن، ساؤتھ افریقہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شیر بیشہ اہل سنت، مناظر اسلام حضرت علامہ مفتی محمد حشمت علی قادری لکھنوی
کا راندیر ضلع سورت میں تاریخی مناظرہ و بے مثال فتح مسمّٰی بنام تاریخی

# راندیر میں سنیوں کی فتح عجیب

۱۳۴۴ھ

{ملقب بلقب تاریخی}

# وہابیہ جہول راندیر کو شکست

۱۳۴۴ھ

از: حامی سنت، ماحی بدعت، حضرت مولانا محمد نظام الدین قادری نوری علیہ الرحمہ

ترتیب و تقدیم

محمد افروز قادری چریاکوٹی

دلاص یونیورسٹی، کیپ ٹاؤن، ساؤتھ افریقہ

بِأبِي أنتَ و أمِّي صَلَّی اللّٰہُ عَلَیکَ أیُّھَا النَّبِيُّ الأمِّيُّ

# تفصیلات

| | | |
|---|---|---|
| کتاب | : | راندیر میں سنیوں کی فتح عجیب ۱۳۴۴ھ |
| | | وہابیہ جھول راندیر کو شکست ۱۳۴۴ھ |
| موضوع | : | اِحقاقِ حق و ابطالِ باطل |
| غایت | : | تحفظ و ترویج اَثاثۂ علمائے اہل سنت و جماعت |
| از | : | مولانا محمد نظام الدین قادری نوری ہدایت رسولی |
| ترتیب و تقدیم | : | ابو رِفقہ محمد افروز قادری چریاکوٹی........ |
| | | afrozqadri@gmail.com |
| تحریک | : | محبّ گرامی قدر حضرت علامہ سید رضوان احمد رفاعی-حفظہ اللہ ورعاہ- |
| بہ تعاون | : | رفیق گرامی وقار فضیلت مآب محمد میثم عباس رضوی قادری، پاکستان |
| صفحات | : | چونسٹھ (۶۴) |
| اشاعت | : | 2014ء - ۱۴۳۵ھ |
| تقسیم کار | : | رفاعی مشن، ناسک شریف |

o رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إنَّکَ أنْتَ السَّمِیْعُ العَلِیْمُ o

بحمدہ تعالیٰ

یہ مختصر رسالہ بہ ہدایت قبالۂ حسین حضرت شیر بیشۂ سنت ناصر سنیت کاسر دیوبندیت حضرت
مولٰنا مولوی حافظ قاری ابوالفتح عبید الرضا محمد حشمت علی خانصاحب قادری رضوی
لکھنوی دام مجدہم العالی مفتی جامعہ رضویہ دار العلوم منظر اسلام اہل سنت وجماعت
بریلی شریف کا رانڈیر ضلع سورت کے دیوبندی مولوی محمد حسین صاحب سے رانڈیر میں مناظرہ
ہونا وہابیوں کا اپنا بڑوں تھانوی گنگوہی انبیٹھی کو مسلمان ثابت کرنے سے عاجز آنا اپنے مسلمان
ہونیکا ثبوت نہ دے سکنا دیوبندیونکی بکتی المہند کی جعلی عبارتیکا ثبوت [illegible] مضامین صحیح ہیں
مسمّٰی بنام تاریخی

# رانڈیر میں سنیونکی فتح عجیب

۱۳۶۴ھ

ملقب بلقب تاریخی

# وہابیہ جہول رانڈیر کو شکست

۱۳۶۴ھ

جس سے

## رانڈیر کے دیوبندی مولویوں کا ایمان

واضح ہے مرتبہ حامی سنت ماحی بدعت مولٰنا مولوی محمد نظام الدین صاحب قادری
[illegible] رسولی زید مجدہم منجانب اراکین محفل نور رانڈیر ضلع سورت
حسب فرمائش حضرت [illegible] الاسلام مولٰنا مولوی محمد غلام رسول صاحب زیدت معالیہم

جہانگیر علوی پریس بلاسس روڈ بمبئی ۸ میں چھپکر شائع ہوا

[علوی پریس، بلاسس روڈ، بمبئی .۸ سے شائع شدہ نسخے کا سرورق]

# پیش نوشت

## پیوستہ رہ شجر سے اُمیدِ بہار رکھ

**الحمد والشکرُ للّٰہ والصلوٰۃ والسَّلام علیٰ رسول اللّٰہ**

**وعلیٰ آلہ وصحبہٖ ومن والاہ من یومنا ھٰذا إلی یومٍ نلقاہ . أما بعد !**

سوادِاعظم اہل سنت و جماعت کا شجر مبارک آج ہمیں جو اِتنا تناور اور سایہ دار نظر آرہا ہے تو وہ از خود نہیں ہوگیا بلکہ اسے بہت سے کربلاؤں سے گزرنا پڑا ہے، اور اسے کربلائیں رأس بھی ہیں کہ 'اِسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد'۔ کاتب تقدیر نے شاید اس کے حق میں یہ فیصلہ رقم کر چھوڑا ہے۔

ستیزہ کار رہا ہے اَزل سے تا اِمروز ÷ چراغِ مصطفوی سے شرارِ بولہبی

اور یہ درحقیقت جماعت اہل سنت کے اُن سرفروش مجاہدین کے خون کی لالی ہے جو شفق اِسلام کے رنگ کو مدھم نہیں ہونے دے رہی؛ ورنہ اسے پھونکوں سے بجھانے کی کیا کیا سعی لاحاصل نہ کی گئیں۔ اور پھر بھلا یہ ہو بھی کیسے سکتا تھا کہ یہ چراغِ مصطفوی ہر سو اپنی روشنی بکھیرنے اور خدا کا یہ دین ہر طرف اپنا رنگ جمانے ہی کے لیے تو آیا ہے۔ خواہ خدا بیزاروں اور دین دشمنوں کو یہ ایک آنکھ بھائے کہ نہ بھائے!۔

دشمنانِ دین، مستشرقین اور ہمارے نادان دوست چاہے جس بھی ایڑی چوٹی کا زور لگالیں وہ خداوندِ قدوس کی جلائی ہوئی اس شمع ربانی کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔ نورِ توحید اپنے اِتمام و اِکمال کو پہنچ کر ہی دم لے گا۔ اور اِسلام مخالفت کی ہر سعی و تحریک کے مقدر میں ہمیشہ کے لیے ناکامی و نامرادی لکھ دی گئی ہے۔

ماضی قریب میں خاکِ ہند سے بہت سی جلیل القدر، معرکہ آرا اور ہمالیائی قوت کی

حامل شخصیات اَبرِ بارندہ بن کر اُٹھیں اور اپنے فضل وکمال، تجربات ومشاہدات اور علوم ومعارف سے ایک زمانے کو فیض یاب کرگئیں۔ گرچہ وہ جسمانی طور پر آج ہم میں موجود نہیں لیکن سچ پوچھیں تو اُن کے گراں قدر علمی وفکری کارنامے آج بھی ہمارے لیے چراغِ رہ گزر اور شمع محفل کا کام دے رہے ہیں، اور اُن سے اکتسابِ رنگ ونور کیے بغیر ہماری علمی انجمنیں ہمیشہ بے نور اور تحقیقی نشستیں بے فیض رہیں گی۔

اس میں دو رائے نہیں کہ حضرتِ اِنسان فطرتاً بڑا ناشکرا اور زود فراموش واقع ہوا ہے، اور عجب اتفاق ہے کہ یہ صفت ہماری جماعت میں تھوڑی بہت نہیں بتمام وکمال پائی جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ دیکھیں گے کہ اہل سنت وجماعت کی اسی صفتِ زود فراموشی نے اپنے بہت سے عظیم سپوتوں کے کارناموں کو پردۂ خمول کی نذر کرچھوڑا ہے اور چند ایک کے علاوہ بھتیری تہ دار شخصیتوں کو درخورِ اعتنا ہی نہیں سمجھا۔ ایسی ہی مظلوم وستم رسیدہ شخصیات میں ایک نابغہ روزگار شخصیت شیر بیشہ اہل سنت عبید الرضا علامہ محمد حشمت علی خان علیہ الرحمۃ والرضوان کی بھی ہے۔

جماعت اہل سنت کی یہ وہ مایۂ ناز ہستیاں تھیں کہ جن پر جتنا فخر ومباہات کیا جائے کم ہے۔ اور اِن جہابذۂ روزگار کے قلمی شہ پارے اتنے باثروت اور فکری دھارے اتنے مضبوط تھے کہ ان سے اِستفادہ کر کے اور ان کی خضر راہی میں چل کر ہم از جلد منزل رسید ہوسکتے تھے لیکن ہم نے عمداً یا سہواً اپنا رشتہ وتعلق اُن سے توڑ کر خود کو دربدری کی راہ پر ڈال چھوڑا، اور عالم یہ ہے کہ آج دور دور تک منزل کیا، نشانِ منزل تک نظر نہیں آتا!۔

ہمیں یہ حقیقت کبھی فراموش نہیں کرنا چاہیے کہ ہماری ہر کامیابی اپنے تابندہ ماضی سے مربوط ہوجانے اور خود کو سلف صالحین کے جوڑوں کے تسموں سے باندھ رکھنے ہی میں پنہاں ہے؛ ورنہ یاد رکھیں ہمارا حال یوں ہی بدحال، مستقبل غیر یقینی اور منزلِ مقصود تک پہنچنے کا ہمارا ہر خواب ناآشنائے تعبیر رہے گا۔

شیر بیشہ اہل سنت کی حیات وخدمات پر نگاہ رکھنے والوں پر آشکارا ہے کہ آپ کی

ساری علمی وفکری سرگرمیاں اِشاعت سنت وشریعت اور فروغِ عقائد اہل سنت و جماعت کے گرد گھومتی رہیں اور آپ نے اپنی زندگی کے لیل ونہار کو اِحقاقِ حق کا اُجالا بکھیرنے اور ابطالِ باطل کے اندھیرے چھانٹنے کے لیے وقف کر رکھا تھا؛ مگر نیرنگیِ زمانہ کو کیا کہیے کہ اُجالوں کی خیرات بانٹنے والوں کے کوائف واَحوال خود تیرگی کا رزق بن گئے؛ تاہم خوش آئند اَمر یہ ہے کہ اب جماعت نے کروٹ لی ہے، غنودگی دور ہوئی ہے، دھند لکے چھٹ رہے ہیں، مطلع صاف ہو رہا ہے، اور علمیت وعملیت کا یہ نیر تاباں اپنی کرنیں بکھیرنے کے لیے پَر تول رہا ہے۔

مجھے پتا چلا ہے کہ نبیرۂ شیر بیشہ اہل سنت صاحبزادہ والا شان مولانا محمد شایان صاحب اپنے جد مکرم کی حیات وخدمات پر اِنسائیکلوپیڈیائی انداز میں کام کر رہے ہیں، ان کے عزائم بڑے بلند ہیں اور الحمدللہ! بہت حد تک اس میں وہ ظفریاب بھی ہو چکے ہیں۔ یوں ہی میرے محترم علمی دوست جناب میثم عباس رضوی، پاکستان بھی 'رسائل شیر بیشہ اہل سنت' پر جنگی پیمانے پر کام کر رہے ہیں، اس طرح ہندو پاک میں شیر بیشہ اہل سنت کے حوالے سے بڑے صالح اِنقلابات سانسیں لے رہے ہیں اور ان شاء اللہ الرحمٰن عنقریب ہی یہ کاوشیں منصۂ شہود پر جلوہ بار ہونے والی ہیں۔

آفاق میں پھیلے گی کب تک نہ ضیا تیری
گھر گھر لیے پھرتی ہے پیغام صبا تیرا

شیر بیشہ اہل سنت کی ہمہ جہت شخصیت پر جس بھی زاویے سے نظر کریں اور انھیں زندگی کے جس بھی پڑاؤ پر دیکھیں باکمال وبے مثال نظر آتے ہیں؛ کیوں کہ خداے بخشندہ نے انھیں 'ہرفن مولا' بنا کر بھیجا تھا؛ لیکن جس وصف خاص نے انھیں شہرت ودوام بخشا وہ اُن کا مناظرانہ داؤ پیچ اور مباحثاتی گُر تھا؛ تاریخ شاہد ہے کہ آپ نے اپنی زندگی میں تن تنہا جتنے مناظرے کیے، اور فاتح میدان قرار پائے، وہ ایک عالمی ریکارڈ ہے، اور میں تو سمجھتا

ہوں کہ آپ کی وفات کے بعد سے لے کر آج تک شاید پوری جماعت نے اتنے مناظرے نہیں کیے ہوں گے۔ ذرا ایک نظر اُن کے مناظروں پر ڈالیں حیران ہو جائیں گے :

(۱)......مناظرۂ فروز پور، پنجاب ، پاکستان ۲)......مناظرۂ راندیر، سورت، گجرات ۳)......مناظرۂ پادرہ کا حال، بڑودہ، گجرات ۴)......مناظرۂ مالیگاؤں، بمبئی، مہاراشٹر ۵)......مناظرۂ سنبھل، مرادآباد، یو پی ۶)......مناظرۂ لاہور، پاکستان ۷)...... مناظرۂ ادری، اعظم گڈھ، یوپی ۸)......مناظرۂ ملتان، پاکستان ۹)......مناظرۂ موراواں، اناؤ ضلع ۱۰)...... مناظرۂ بھدرسہ، فیض آباد، یوپی ۱۱)......مناظرۂ بھاؤ پور، بستی، یوپی ۱۲)......مناظرۂ جاحد سمدھن، ڈونڈوہ بزرگ، فرخ آباد ۱۳)......مناظرۂ بازار باغ، دھانے پور، گونڈا، یوپی ۱۴)......مناظرۂ بھونڈی، بمبئی، مہاراشٹر ۱۵)......مناظرۂ جالون، کالپی شریف، یوپی ۱۶)......مناظرۂ بسڈیلہ، بستی، یوپی ۱۷)......مناظرۂ سنہٹیا، گونڈہ، یوپی ۱۸)......مناظرۂ احمد آباد، گجرات ۱۹)......مناظرۂ متھرا، آگرہ، یوپی ۲۰)......مناظرۂ منصور، گجرات ۲۱)......مناظرۂ کپڑونج، گجرات ۲۲)......مناظرۂ مانڈلے اپر، رنگون، برما ۲۳)......مناظرۂ بارہ بنکی، لکھنؤ ۲۴)......مناظرۂ بریلی شریف، بریلی ۲۵)......مناظرات بہار (مختصر) بہار ۲۶)......مناظرۂ حرمین طیبین، عرب شریف ۲۷)......مناظرۂ کلکتہ (مختصر) کلکتہ ۲۸)......مناظرۂ الہ آباد (مختصر) الہ آباد، یوپی۔

یہ ایک جھلک ہے شیر بیشہ اہل سنت کے مناظروں کی، اور بحمد اللہ ہر مناظرے میں فتح وظفر آپ کا مقسوم رہا۔ گویا امام احمد رضا محدث بریلوی نے آپ کو 'ابوالفتح' کا لقب عطا کر کے نصرتِ ایزدی کا پروانہ بخش دیا تھا۔ یوں تو یہ سارے ہی مناظرے کمیت و کیفیت کے اِعتبار سے بڑے پُر مغز اور باثروت ہیں لیکن ان میں مناظرۂ راندیر کی حیثیت اس لیے تاریخی اہمیت اختیار کر گئی ہے کہ اس مناظرے کو فتح کرنے کے بعد قوم نے متفقہ طور پر آپ کو 'شیر بیشہ اہل سنت' کے خطاب سے نوازا تھا جو آگے چل کر ایسا معروف ہوا کہ

بجائے علم ہو گیا اور آج ہر شخص آپ کو اسی لقب سے جانتا پہچانتا ہے۔

بس اس مناظرے کی تاریخی اہمیت کے پیشِ نظر ہم نے اسے زیورِ طبع سے آراستہ کرنے کا اِہتمام کیا ہے تاکہ اس دور میں جب کہ راندیر ایک بار پھر بد مذہبوں کا مرکز بنتا جارہا ہے، اور وہابیت و دیوبندیت ہر طرف دندناتی پھر رہی ہے قوم کو اس کی درخشندہ تاریخ بتادی جائے اور اس کا تابندہ ماضی دکھا دیا جائے کہ خدا کے بندو! ذرا دل پر ہاتھ رکھ کر سوچو کہ تمہارے آباؤ اَجداد کس روش پر گامزن تھے اور تمہارے قدم کس ڈگر کی جانب اُٹھ رہے ہیں۔ خدا اپنی ہدایت و عرفان کے سائبان میں ہمیں جگہ عطا فرمائے۔

میں نے ایک روز یوں ہی اس مناظرے کو اپنے بہت محترم دوست علامہ مولانا سید رضوان احمد رفاعی کے ساتھ شیئر کیا تو انھوں نے اِسے دیکھتے ہی فیصلہ کرلیا کہ اسے بہرصورت اِشاعت ثانیہ سے گزارنا ہے کہ یہ وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔

اب چونکہ میں نے اسے شیئر کرنے کی غلطی کی تھی سو انھوں نے اس کی ساری ذمہ داری میرے ہی سر تھونپ دی کہ اسے اپنی تسہیل و تقدیم کے ساتھ از جلد مرتب کریں۔ سید صاحب کے لیے اُن کی بے پایاں علمی و فکری خدمات کے باعث میرے دل میں بہت احترام ہے؛ اس لیے میں اسے ٹال نہ سکا اور جو کچھ ہوسکا آپ کے پیشِ نظر ہے۔ یہ مناظرہ عوام و خواص کے ساتھ طلبہ مدارسِ اسلامیہ کے لیے بہت ہی مفید ہے۔ اگر وہ اس کے نکات ذہن نشیں رکھیں تو کوئی بدعقیدہ کبھی ان کے سامنے منہ نہ کھول سکے گا۔

اس موقع پر میں اپنے ان تمام اَحباب کا صمیم قلب سے شکر گزار ہوں جنھوں نے اس مناظرے کو کتابت و طباعت کے جملہ مراحل سے گزرنے تک میرے لیے اپنا دست تعاون دراز رکھا۔ خدا اپنی طاعت میں انھیں عمرِ خضر اور بختِ سکندر عطا فرمائے۔ اور اسے ہم سب کے لیے توشۂ آخرت بنائے۔ آمین یارب العالمین بجاہ صفوۃ الانبیاء والمرسلین ﷺ۔

**محمد افروز قادری چریاکوٹی**

بروز چہارشنبہ۔ ۲۲ ر جمادی الآخرہ ۱۴۳۵ھ۔ ۲۳ ر اپریل ۲۰۱۴ء۔ کیپ ٹاؤن۔ ساؤتھ افریقہ

# مجھے کہنا ہے کچھ اپنی زباں میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، والصلوٰۃ والسلام علی النبی الروٴف الرحیم۔ امابعد!

محمد بن عبدالوہاب نجدی کے نام سے بارہویں صدی کے آغاز میں فتنۂ وہابیت کا طوفانِ بدعقیدگی اُٹھا جس نے اُمت مسلمہ میں بھرپور اِفتراق و اِنتشار پیدا کردیا۔ یہ طوفان اٹھا تو تھا سرزمین نجد نامسعود (موجودہ ریاض) سے مگر دیکھتے ہی دیکھتے پوری دنیا میں پھیل گیا، دعوتِ توحید کو اپنا پرچم بنا کر اِسلام کا حلیہ بگاڑ دیا، امت مسلمہ کو توحید کے نام پر جمع کیا اور تنقیص رسالت، توہین صحابہ واولیا پر مبنی اپنے خانہ ساز عقائد باطلہ کو قبول کرنے کی دعوت دی جس نے قبول کیا امیر کارواں بن گیا اور جس نے انکار کیا واجب القتل قرار پایا۔

مخبر صادق، محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی امت کو اس طوفانِ بدعقیدگی سے خبردار کیا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالی عنہ کا بیان ہے میں نے بذات خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس فتنہ کے بارے میں سنا ہے جس وقت آپ اس فتنے کی خبر دے رہے تھے اس وقت آپ کا رخِ نبوت سمت مشرق تھا اور اسی سمت آپ نے اشارہ کرتے ہوئے فرمایا:

ألا إن الفِتنة هٰهنا مِن حيث يطلع قرن الشيطان . (بخاري:۱۱/۳۳۲)

یعنی خبردار! فتنہ اسی سمت سے اٹھے گا، (نیز) اسی جگہ سے شیطان کا سینگ طلوع ہوگا۔

جس سرزمین کو جانِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فتنہ کی سرزمین فرمایا جو سرزمین آپ کی دعاؤں سے محروم ہوگئی ہو وہاں سے خیر کی تمنا ہی فضول ہے!۔

یہ طوفانِ بلاخیز گرچہ اٹھا تو تھا سرزمین نجد نامسعود یعنی موجودہ ریاض سے مگر دیکھتے ہی دیکھتے پوری دنیا میں پھیل گیا، ابن عبدالوہاب نجدی کے بدعقیدگی کے منصوبوں کو پوری دنیا

میں پہنچانے کے لیے اس کے حامیوں نے ایڑی چوٹی کا زور لگا دیا، اور درہم و دینار کے منہ کھول دیے۔

ہندو پاک کی سرزمین پر سب سے پہلے نجدی مکتب فکر کی نمائندگی اور اس کا پرچار کرنے والا مولوی اسماعیل دہلوی ہے۔ ان ممالک میں اہل حدیث اور دیوبندی فرقہ کا مذہبی حسب ونسب اسی مولوی سے جا کر ملتا ہے۔ ابن عبد الوہاب نجدی کے ایمان سوز نظریات وافکار کو پھیلانے کے لیے اس نے تقویۃ الایمان نامی کتاب لکھی جس کے لیے اس نے ابن عبدالوہاب کی بدنامِ زمانہ کتاب 'کتاب التوحید' کو بنیاد بنایا۔

اس کتاب کا چھپنا تھا کہ ہندوستان کے وفا شعار مسلمانوں کے زوال کی تاریخ کا ایک نیا باب کھل گیا، فتنوں کا آغاز ہوا، مسجدوں میں جھگڑے، خانقاہوں میں جھگڑے، مدرسوں میں جھگڑے، جلسوں میں جھگڑے، جلوس میں جھگڑے، ہر گھر میں بھائی بھائی کے جھگڑے، اُف! اس وطن عزیز کو کس کی نظر لگ گئی، اسماعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان کے ذریعہ اِلحاد و دہریت، یہودیت ونصرانیت اور عالم کفر کو مسلمانوں پر جگ ہنسائی کا بھرپور مواد فراہم کیا، دعوت وعزیمت کا فریضہ انجام دینے والے علماے حق کے درمیان بے چینی و بیقراری کی ایک لہر دوڑ گئی۔ آخر کیا تھا اس کتاب میں کہ اختلافات کا طوفان کہیں تھمنے کا نام نہیں لے رہا تھا۔ بقول مولانا اشرفعلی تھانوی' اسماعیل دہلوی اپنی کتاب تقویہ الایمان کے بارے میں خود لکھتا ہے: میں نے یہ کتاب لکھی اور میں یہ جانتا ہوں کہ اس میں بعض جگہ ذرا تیز الفاظ آ گئے ہیں اور بعض جگہ تشدد بھی ہو گیا ہے، مثلاً ان اُمور کا جو شرک خفی تھے شرکِ جلی لکھ دیا گیا ہے، ان وجوہ سے مجھے اندیشہ ہے کہ اس کتاب کی اشاعت سے سورش ہوگی۔ (تعارف اہل سنت، علامہ یٰسین اختر مصباحی)

تقویۃ الایمان کے بارے میں علامہ ابوالحسن زید فاروقی مجددی کی کتاب مولانا اسماعیل دہلوی اور تقویۃ الایمان کا یہ عبرت انگیز اقتباس ملاحظہ فرمائیں: 'حضرت مجدد

الف ثانی کے زمانہ سے ۱۲۴۰ھ تک مسلمان دو فرقوں میں بٹے رہے، ایک اہل سنت و جماعت دوسرے شیعہ، اب مولانا اسماعیل دہلوی کا ظہور ہوا وہ شاہ ولی اللہ دہلوی کے پوتے، شاہ عبد العزیز، شاہ رفیع الدین، اور شاہ عبد القادر دہلوی رضی اللہ تعالی عنہم کے بھتیجے تھے ان کا میلان محمد بن عبد الوہاب نجدی کی طرف ہوا، نجدی کا رسالہ 'رد الاشراک' ان کی نظر سے گذرا، اُردو میں انھوں نے تقویۃ الایمان لکھی، اس کتاب سے مذہبی آزاد خیالی کا دور شروع ہوا، کوئی غیر مقلد ہوا، کوئی وہابی بنا، کوئی اہل حدیث کہلایا، کسی نے اپنے کو سلفی کہا، ائمہ مجتہدین کی جو منزلت اور احترام دل میں تھا وہ ختم ہوا، معمولی نوشت و خواند کے افراد امام بننے لگے، افسوس اس بات کا ہے کہ توحید کی حفاظت کے نام پر بارگاہِ نبوت کی تعظیم واحترام میں تقصیرات کا سلسلہ شروع کر دیا گیا'۔

تاریخ اِسلام میں کوئی ایسا دور نہیں گذرا جب باطل اور طاغوتی قوتیں اسلام کی بیخ کنی کے لیے سرگرم نہ رہی ہوں، کبھی یہودیت اور نصرانیت کی پر زور سازشیں، کہیں کفار و مشرکین اور منافقین کی فتنہ پروریاں، تو کہیں دین الٰہی کی سورشیں، ہر دور میں اسلام آشام دشمنوں نے چہرے بدل بدل کر اسلامی نظریات وافکار کو مٹانے اور انھیں تباہی کی دہلیز تک پہنچانے میں کوئی کسر نہ چھوڑی، مگر عہد رسالت سے لے کر آج تک اٹھنے والے ہر فتنہ کا جواب دینے کے لیے علما و محدثین، صوفیہ و مشائخ حسینی کردار کو لے کر میدان عمل میں اُترے، ہر طرح کے داخلی و خارجی فتنوں کا سد باب کیا، ہر آزمائش و اِبتلا کو سینے سے لگایا، مگر بد عملی و بد اعتقادی کا ہر حال میں قلع قمع فرما کر پوری دنیا کو یہ پیغام دیا کہ ظلمتیں نور پر فتحیاب نہیں ہوسکتی، باطل کے سیکڑوں اندھیروں کا سینہ چاک کرنے کے لیے نور کی ایک کرن ہی کافی ہے۔

ابن عبد الوہاب نجدی کے غیر اسلامی قائم کردہ مفروضوں کو لے کر عقائد و معمولات اہل سنت کے حقائق و نظریات کو مسخ کرنے کے لیے وہابی اور دیوبندی جماعتیں آج بھی بر

سرپیکار ہیں، یہ مناظرہ جو آپ کے ہاتھوں میں ہے، انہیں نجدی افکار ونظریات کی تردید کا منہ بولتا ثبوت ہے اور اہل سنت و جماعت کی صداقت وحقانیت کا شاہکار۔

رفیق گرامی قدر اَدیب شہیر علامہ محمد افروز قادری چریا کوٹی کے ذریعہ جب یہ کتاب میرے مطالعہ کی میز تک پہنچی تو معاً یہ عزم مصمم کرلیا کہ اتنی اہم کتاب جو ایک صدی سے پردۂ خفا میں ہے اس کی اشاعت' اولین فرصت میں ہونی چاہیے، بالخصوص ناندیڑ (مہاراشٹرا) کی سرزمیں جہاں وہابیت اور دیوبندیت نے اپنے پنجے گاڑ دیے ہیں وہاں کے خوش عقیدہ اور بےعلم مسلمانوں کا رشتہ محبت ان کے اسلاف اور ماضی سے جوڑ کر حق کو آشکارا کرنا وقت کا تقاضا ہے کہ وہابی اور دیوبندی جماعتوں کی حقیقت سراب کے سوا کچھ نہیں، ان کے دام فریب میں، عبادتیں خیالی ہیں، عقیدے خیالی ہیں، ان کے نظریات خیالی ہیں، ان کی دعوتیں خیالی ہیں، وہ خیالی جنتوں کے مسافر ہیں، جب کبھی اہل سنت نے مناظروں میں ان کا گھیراؤ کیا ہے، ان کے بدنما اور داغدار چہروں سے حق وصداقت کا مصنوعی نقاب اُتار پھینکا ہے۔ اللھم اَرنا الحق حقاً۔ آمین۔

میں علامہ محمد افروز قادری چریا کوٹی کا مشکورِ کرم ہوں جو مجھ گنہگار ہی نہیں بلکہ ہر کسی کی دینی پکار کو ہمیشہ نہایت سنجیدگی سے لیتے ہیں۔ میں خوب جانتا ہوں کہ اُمت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ کم عمر مگر عظیم وجلیل اور مخلص مجاہد ومفکر اِنٹرنیشنل سطح پر کئی عظیم معرکوں میں سرگرم عمل ہے، بالخصوص تصنیف وتالیف کے میدان میں ان کے قلم کی جدت' امامت کا فریضہ انجام دے رہی ہے، مصروف تر ہونے کے باوجود انھوں اس کتاب کی ترتیب جدید وتقدیم نفیس کی مکمل ذمہ داری اپنے حسینی کاندھوں پر لی۔ فجزاہ اللّٰہ عنا وعن سائر المسلمین خیر الجزاء في الأخرة والأولیٰ، آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ.

ابوالعاص سید رضوان رفاعی شافعی

**بانی: رفاعی مشن، ناسک/استاذ جامعۃ البنات الصالحات، ناسک**

# شیر بیشہ اہل سنت ! ایک تعارف

## { ایسی چنگاری بھی یارب اپنی خاکستر میں تھی }

'لکل فرعون موسیٰ' کے بہ مصداق ہر دور میں جب باطل کے علم بردار اور خوانِ فرعونی کے نمک خوار چولے بدل بدل کر ظہور پذیر ہوتے رہے تو خداوند قدوس نے بھی اس کی سرکوبی کے لیے ہر دور میں موسیٰ اور نمائندگانِ موسیٰ مبعوث فرمائے۔ تاریخ گواہ ہے کہ شرارِ بولہبی جب بھی بھڑکا ہے چراغِ مصطفوی نے فوراً اس کا تعاقب کیا ہے۔ یہ تو ہو ہی نہیں سکتا کہ یزیدیت ہرسو دندناتی پھرے اور حسینیت اپنا کردار اَدا کرنے اور اُس کی ناک میں نکیل ڈالنے کے لیے سرگرم عمل نہ ہو!۔

ماضی قریب میں ہندوستان کے اُفق علم وکمال پر بہت سے جہابذۂ روزگار ہویدا ہوئے جنھوں نے اپنی قلمی ولسانی مار سے بدمذہبوں کا ناطقہ بند کر رکھا تھا اور انھیں صحیح معنوں میں چھٹی کا دودھ یاد دلا دیا تھا۔ ایسی عبقری شخصیات میں شیر بیشہ اہل سنت، مظہر اعلیٰ حضرت، امام المناظرین، غیظ المنافقین علامہ ابوالفتح مولانا عبید الرضا حافظ قاری الحاج شاہ محمد حشمت علی صاحب قبلہ قادری رضوی لکھنوی کا نام سرفہرست آتا ہے۔

---

☆ اس مضمون کا خمیر [ بہت کچھ حذف واضافہ کے ساتھ ] فاضل جلیل مولانا محمد حسن قادری رضوی میلسی بریلوی کے ایک مقالہ سے تیار ہوا ہے، ساتھ ہی شارح بخاری مفتی شریف الحق امجدی علیہ الرحمہ نیز حضرت مولانا مفتی ناظم علی مصباحی اُستاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور کے مبسوط مقدمے سے بھی قدرے اِستفادہ کیا گیا ہے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ ان علماے اہل سنت کو اَجر جزیل عطا فرمائے۔ —چریا کوٹی—

آپ کی شخصیت میں مبدأ فیاض نے وہ سارے فضائل وکمالات جمع فرما دیے تھے جن سے معراجِ انسانیت میسر آتی ہے اور تمغۂ آدمیت حاصل ہوتا ہے۔ عالِم میں عالَم سمانے کا محاورہ آپ نے شاید فقط سنا ہو، اگر اسے مجسم دیکھنا ہو تو شیر بیشہ اہل سنت کی ذات بابرکات کو دیکھ لیں۔ سچ پوچھیں تو شیر بیشہ اہل سنت اپنے اندر اوصافِ علمیہ وعملیہ کی وہ جامعیت رکھتے تھے کہ ان سب کا اجتماع ایک ذات میں شاید و باید کہیں پایا جاتا ہے۔ خطیب ایسے شعلہ نوا کہ ہزاروں کے مجمع کو والا شیدا بنا دیتے تھے۔ عالم متبحر ایسے کہ دقیق سے دقیق تر مسائل علمیہ مستحضر رہتے تھے۔

مرشد طریقت ایسے کہ ہزاروں وابستگان ہندوستان کے طول وعرض میں موجود ہیں۔ اخلاق اتنا وسیع کہ جو ایک بار ملا زندگی بھر کا بندۂ بے دام رہا۔ شریعت کی اتباع اتنی سخت کہ فرائض وواجبات کہاں ترک ہوتے، مستحبات پر سفر وحضر میں بالالتزام عمل فرماتے۔

فراخ دل، سیر چشم ایسے کہ کبھی دولت دنیا کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھا۔ جواد وسخی ایسے کہ جو آیا خرچ ہوا، کل کے لیے اُٹھا رکھنے کا کبھی سوال ہی نہیں تھا۔ ان تمام خوبیوں کے ساتھ وہ کمال جس نے انہیں کندن بنا کر چمکایا، جس نے دنیا کو مجبور کیا کہ انہیں شیر بیشہ اہل سنت کے نام سے یاد کرے وہ 'اِستقامت علی الحق، تصلُّب فی الدین، الحب فی اللہ والبغض فی اللہ' کا جوہر اور احقاقِ حق وابطالِ باطل کا وہ ولولہ ہے جس میں وہ منفرد و بے مثال تھے۔

آپ نے جس بات کو حق جانا اس کے اعلان اور جسے باطل جانا اس کے رد وابطال میں کوئی کسر روا نہ رکھی۔ آپ نے کبھی اس کی پرواہ نہ کی کہ میرا ساتھی کوئی اور ہے یا نہیں، شیرِ نیستاں کی طرح یکہ وتنہا دہاڑتے، گرجتے اور ایوانِ باطل میں تہلکہ ڈالتے رہے۔ ساتھی کی پرواہ کیا کرتے، موذیوں کی ایذا رسانی، حاسدین کی ریشہ دوانی، ملامت کی شدید سے شدید ملامت نے بھی کبھی نہ ان کے قدم میں ادنی سی لرزش پیدا کی اور نہ زبان

میں بود یہ کنایہ ابہام آنے دیا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ حضرت شیر بیشہ اہل سنت قدس سرہ اس کے مصداق حقیقی تھے۔

توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے
یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لیے ہے

**فجزاه اللّٰه عن الإسلام والمسلمين خير الجزاء .**

**ابتدائی حالات** : آپ کی ولادت جناب مولوی نواب علی صاحب کے یہاں ۱۳۱۹ھ میں ہوئی۔ آپ نے 'سگ بارگہِ بغداد' [۱۳۱۹ھ] سے اپنا سن ولادت تخریج کیا ہے۔ خالص دینی ماحول میں آپ کی ترتیب ہوئی۔ بچپن ہی سے والدین کریمین نے بچوں کو دینی تعلیم اور اسلامی تشخص کی طرف راغب کر دیا تھا۔

خدائے بخشندہ نے آپ کو حافظہ بلا کا بخشا تھا؛ چنانچہ صرف دس سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کر لیا۔ بارہ سال کی عمر میں قراءت کی سند بروایت حفص حاصل کی اور تیرہ برس کی عمر میں سند قراءتِ سبعہ اور چودہ سال کی عمر میں سند عشرہ حاصل کی۔

اِبتداءً بعض بدعقیدہ علما سے کچھ تعلیم پائی؛ مگر شہزادہ اعلیٰ حضرت حجۃ الاسلام مولانا شاہ محمد حامد رضا خاں صاحب قبلہ نوری رضوی (قدس سرہ) کی برکت سے اس بلا سے نجات ملی اور پھر باضابطہ دارالعلوم جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف میں داخلہ لیا۔

قسمت کی یاوری سے اکابر اہل سنت کی شاگردی نصیب ہوئی۔ حضرت صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی صاحب قبلہ اعظمی رضوی، حجۃ الاسلام مولانا علامہ محمد حامد رضا خاں سے خصوصی اکتسابِ علم و کمال کیا، نیز بعض اسباق خود سرکار اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت سے پڑھنے کا شرف حاصل کیا۔

اسی دارالعلوم منظر اسلام بریلی میں رہ کر اپنی ساری تعلیم سرگرمیاں جاری رکھیں اور جملہ علوم وفنون میں حذاقت وکمال حاصل کیا۔ اور عجب اتفاق کہ جس سال اعلیٰ حضرت

امام اہل سنت محدث بریلوی نے اس دارِ فانی سے رحلت فرمائی اسی سال ۱۳۴۰ھ آپ کو دستار وسند فضیلت عطا ہوئی۔ تاہم فتوی نویسی کا مشکل ترین کام آپ نے اعلیٰ حضرت کی حیاتِ مبارکہ میں شروع کردیا تھا اور قدم قدم پر محدث بریلوی کی رہنمائی حاصل تھی۔

**شرف بیعت** : امام اہل سنت، مجدد ملت، اعلیٰ حضرت محدثِ بریلوی کے مبارک ہاتھ پر آپ نے سعادتِ بیعت حاصل کی، اور انھیں کی خدمت بابرکت میں رہ کر اپنے قلب وباطن کو نورِ ایمان وعرفان سے منور وتاباں کیا۔ زمانۂ طالب علمی کا بیشتر وقت اعلیٰ حضرت (قدس سرہ) کی دہلیز علم وتحقیق پر گزرا، اور اعلیٰ حضرت محدث بریلوی بھی آپ پر خصوصی شفقت وعنایت فرماتے تھے۔ ۱۳۳۹ھ میں امام اہل سنت محدث بریلوی نے آپ کو 'ولدی المرافق وغیظ المنافق' کے خطاب سے مشرف فرمایا۔ اعلی حضرت عظیم المرتبت جیسی باکمال شخصیت کے دربار میں آپ کے اس مقام وقرب سے ہی آپ کی عظمت وشان کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

**خلافت واجازت** : سندفراغت ودستارفضیلت کے بعد حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خاں قادری نوری، صدرالشریعہ مولانا امجد علی صاحب اعظمی رضوی اور شہزادۂ اعلیٰ حضرت حضور مفتی اعظم ہند نے آپ کو اپنی اِجازتوں اور خلافتوں سے سرفراز فرمایا۔

حضرت حجۃ الاسلام کے خلف اکبر حضرت مفسر اعظم ہند علامہ مولانا شاہ محمد ابراہیم رضا خاں جیلانی میاں کا بیان ہے کہ ابا جی فرمایا کرتے تھے: 'اللہ تعالیٰ نے مجھے دو نعمتیں عطا فرمائی ہیں: ایک مولانا سردار احمد صاحب اور ایک مولانا حشمت علی صاحب۔ اور یہ سیدنا امام حجۃ الاسلام کی نگاہِ مبارک کا اَثر ہے کہ دونوں ہی ہم ذوق وہم مزاج، سخت متصلّب اور جذبۂ تبلیغ سنیت سے سرتاپا سرشار تھے۔

**تدریسی خدمات** : آپ صرف مقرر ومناظر ہی نہ تھے بلکہ مسند علم وتدریس پر ایک کامیاب مدرس اور بے مثال اُستاذ بھی تھے، چنانچہ تحصیل علم کے بعد متعدد سال

دارالعلوم جامعہ رضویہ منظر اسلام بریلی شریف میں مدرس و مفتی کے منصب پر فائز رہے، پھر دارالعلوم اہل سنت مدرسۂ مسکینیہ دھوراجی کاٹھیاواڑ اور پادرہ ضلع بڑودہ میں مدرسہ اہل سنت میں صدر مدرس رہے اور بڑی ذمہ داری سے درسی کتب پڑھائیں۔ کچھ عرصہ کے لیے گوجرانوالہ کی مشہور مرکزی جامع مسجد 'زینۃ المساجد' میں بھی بطور خطیب و مدرس رہے۔

**تصنیف و تالیف** : آپ نے تدریس وخطابت کے فرائض باحسن وجوہ اَدا کرنے کے ساتھ ساتھ زندگی کے مصروفیت ترین لمحات سے وقت نکال کر میدانِ تصنیف میں بھی بہت سی یادگار کتابیں اپنے پیچھے چھوڑی ہیں۔ بعض کے اَسمائے گرامی یہ ہیں :

۱)...... پشت خار درافتخار، مطبوعہ اہل سنت و جماعت پریس دہلی ۲)......رازِ سیرت کمیٹی، مطبوعہ رضوی کتب خانہ، محلّہ بہاری پور ۳)......صمصام سنت گلوے گاندھویت معروف بہ حق کا خنجر، مطبوعہ مطبع نادری بریلی ۴)...... احکام نوریہ شرعیہ بر مسلم لیگ، مطبوعہ مطبع سلطانی، بمبئی ۵)...... الصوارم الہندیہ، مطبوعہ دارالکتب الحنفیہ، کراچی ۶)......ردالمہند، مطبوعہ دارالکتب الحنفیہ، کراچی ۷)......الانوارالغیبیہ، عسکری اکیڈمی، پیلی بھیت ۸)......القول الازہر (الف)، مطبوعہ مکتبہ حشمت، بارہ بنکی ۹)......القول الازہر (ب) [مشمولہ فتاویٰ برکاتِ مصطفٰے]، مطبوعہ بمبئی ۱۰)...... القول الازہر (ج)، مطبوعہ انجمن انوار القادریہ، کراچی ۱۱)...... قہر واجد دیان، مطبوعہ مطبع اہل سنت، پیلی بھیت ۱۲)...... عقائد حقہ اہل سنت، مطبوعہ رضا اکیڈمی، بمبئی ۱۳)......فتویٰ دربارۂ ایمانِ والدین مصطفٰے [مشمولہ اہل سنت کی آواز حصہ نہم] ۱۴)......لطمہ اسد بر مشرقی مرتد [مشمولہ مشرقی کا غلط مذہب نمبر ۵ از مولانا طیب دانا پوری] ۱۵)......فتویٰ شیر بیشہ اہل سنت در تردید نجدیہ منقول از سل الصوارم الصمدیہ [مشمولہ تجانب اہل سنت] مطبوعہ بریلی الیکٹرک پریس، بریلی ۱۶) فتویٰ شیر بیشہ اہل سنت در تردید منکرین حجاب [مشمولہ تجانب اہل سنت، مطبوعہ بریلی الیکٹرک پریس] ۱۷)......قہر القہار علی اصول الگاندھویۃ الکفار،

مطبوعہ حسنی پریس، بریلی ۱۸ )......شمع منورہ نجات، مطبوعہ رضا اکیڈمی، بمبئی ۱۹ )......
تقریر منیر قلب ۲۰ )......فیض شہِ دوعالم [ مناظرہ ]، مطبوعہ جہانگیر علوی پریس، بمبئی۔

وہ کتب جن میں شیر بیشہ اہل سنت علیہ الرحمہ کے ساتھ دیگر علمائے اہل سنت علیہم الرحمۃ والرضوان کے کچھ مضامین ومقالات بھی شامل ہیں :

۲۱ )......الجوابات السنیہ ،مطبوعہ مطبع سلطانی، بمبئی ۲۲ )......دوامغ الحمیر ،مطبوعہ مطبع حسنی، بریلی ۲۳ )......مشرقی کا غلط مذہب نمبر ۵ ،مطبوعہ مرکزی انجمن حزب الاحنافِ ہند۔

**میدانِ مناظرہ :** آج تو ہم غلو فی العقیدت بلکہ غلو فی الدین کے عہد میں جی رہے ہیں، سستی شہرت پانے اور مفت ناموری کمانے کے لیے لوگ کیا سے کیا نہیں کر گزر رہے ہیں۔ اس دور میں مناظر کے لقب سے شہرت حاصل کرنا بڑا آسان ہے، ہر کوئی مناظر بنا پھرتا ہے؛ مگر جو شخص مناظرہ کے خدوخال سے صحیح معنوں میں واقف ہے اور اس دشوار گزار وادی سے گزرا ہے وہ اچھی طرح جانتا ہے کہ ایک مناظر کو کیا کچھ علوم وفنون میں درک وتبحر ہونا چاہئیں، اور اس کی شخصیت میں کیسی تہ داری اور فضل وکمال کی کیسی جامعیت وگیرائی ہونی چاہیے۔

یہاں صرف خوش بیانی، شعلہ نوائی ، اور طلاقت لسانی سے کام نہیں چلتا بلکہ جرأت وجسارت، ہمت وشجاعت اور دلیری وبے باکی کے ساتھ ساتھ علم نحو، صرف، منطق، فلسفہ، کلام ، حدیث ، اصول حدیث ، تفسیر واصول تفسیر ، فقہ، اصول فقہ، اسماء الرجال ، جرح وتعدیل ، تاریخ ،لغت ، بیان ، معانی وآداب مناظرہ وغیرہ علوم وفنون پر مناظر کو کامل دسترس اور دست گاہِ تام ہونا ضروری ہے۔

خدائے پاک نے یہ مناظرانہ اوصاف آپ کے اندر کوٹ کوٹ کر بھر دیے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ فتح وظفر ہمیشہ آپ کا مقسوم رہا۔ آپ صحیح معنوں میں 'ابوالفتح' تھے، اور میدانِ مناظرہ میں نصرت وکامیابی ہمیشہ آپ کے قدموں میں سمٹ آتی تھی۔

آپ کی آمد کی خبر سن کر اور نعرۂ حق کی گونج سے دشمنانِ دین کفار و مرتدین مخالفین اہل سنت کے بڑے بڑے مایۂ ناز علما اور مناظرین کے دل دہل جاتے تھے، اور بسا اوقات وہ مناظرہ گاہ میں پہنچنے کے بعد یا آپ کا سامنا کیے بغیر ہی راہِ فرار اختیار کر لیتے اور آپ کے علمی و تحقیقی دلائل کے سامنے دم نہ مار سکتے تھے۔

**پہلا مناظرہ** : شیر بیشہ اہل سنت نے مناظرانہ طبیعت پائی تھی۔ جب بھی موقع ملتا آپ شیر ببر بن کر گرجتے اور احقاقِ حق اور ابطالِ باطل فرماتے۔ سیدنا اعلیٰ حضرت بھی آپ کے اس جوہر درخشاں کو پہچانتے اور خوب قدر و عزت افزائی فرماتے۔

۱۳۳۸ھ کا واقعہ ہے کہ ہلدوانی میں ایک معرکۃ الآرا مناظرہ ہوا، جس میں سیدنا اعلیٰ حضرت نے مولوی یاسین خام سرائی خلیفہ تھانوی سے مناظرہ و مقابلہ کے لیے آپ کا انتخاب فرمایا۔ اس وقت آپ کی عمر صرف ۱۹؍سال تھی اور اہل سنت کی طرف سے آپ تن تنہا مناظر تھے، اس کے باوجود آپ نے سرد و گرم چشیدہ اور اَسّی سالہ مولوی یاسین خام سرائی کو 'حفظ الایمان' کی کفری عبارت پر مناظرہ کر کے ساکت و صامت کر دیا۔ اور مسئلہ علم غیب پر وہ مبہوت ہو کر رہ گیا۔

زمانۂ طالب علمی میں یہ آپ کا پہلا مناظرہ تھا جس میں آپ نے بے مثال فتح و کامیابی حاصل کی۔ جب سیدنا اعلیٰ حضرت نے اس مناظرہ کی روداد سنی تو بہت خوش ہوئے اور آپ کو اپنے سینۂ مبارکہ سے لگایا، اور بے شمار دعاؤں سے نوازتے ہوئے فرمایا کہ آپ 'ابوالفتح' ہیں، نیز اپنا عمامہ شریف اور انگرکھا مبارکہ عنایت کیا، پانچ روپیہ نقد انعام عطا کیا، پانچ روپیہ مہینہ وظیفہ مقرر فرمایا اور اس طرح عزت افزائی فرما کر سر بلندی کی۔

چنانچہ اعلیٰ حضرت ہی کا یہ فیضانِ نظر اور آپ کی عطا کردہ کنیت 'ابوالفتح' کا اَثر تھا کہ آپ ہر جگہ اور ہر موقعہ پر ہمیشہ فتح مند اور سر بلند رہے۔ اور موافقین و مخالفین نے بارہا آپ کی ظفر مندی و کامرانی کے جلوے اپنے سر کی آنکھوں سے دیکھے۔ آپ نے ہندستان

بھر کے گوشہ گوشہ میں مذہب اہل سنت و جماعت کی حقانیت کے ڈنکے بجائے، شاتمانِ رسول، گستاخانِ شانِ نبوت ورسالت کوتہس نہس فرمایا، بے دینیت کے پرچم سرنگوں اور بدمذہبیت کے قلعے زمین بوس کیے، ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں بھولے بھٹکوں کو بے دینوں کے دام فریب سے بچایا، انھیں عقائد باطلہ ونظریاتِ فاسدہ سے توبہ کرائی اور سچا پکا سنی مسلمان بنایا۔**فجزاه الله عنا وعن سائر المسلمين خير الجزاء .**

**تاریخی مناظرہ** : یوں تو شیر بیشہ اہل سنت نے سنبھل، مرادآباد، ادری، اعظم گڑھ، ہلدوانی، سورت، نینی تال، مظفرنگر، سلانوالی، سرگودھا، جہلم، ملتان شریف اور لاہور وغیرہ میں متعدد کامیاب مناظرے فرمائے؛ لیکن مناظروں کی فہرست میں راندیر وسورت کا مناظرہ کئی لحاظ سے عبقری اہمیت کا حامل ہے۔

راندیر کے مناظرے میں مخالفین اہل سنت کی طرف سے اُن کے مایۂ ناز عالم مولوی محمد حسین راندیری مناظر تھے، جس کو اپنی عربی دانی پر بڑا ناز تھا اور خود کو درسیات کا ماہر وحافظ گردانتا تھا، شیر رضا کے سامنے اس کی عربی دانی خاک میں مل گئی اور درسیات میں مہارت کے سارے دعوے غبار راہ بن کر اُڑ گئے۔ مولوی محمد حسین راندیری کو ایسی ذلت آمیز شکست سے دوچار ہونا پڑا کہ اس کی کئی پشتیں اس کی اس تاریخی ہار اور علمی مار کو بھلا نہ پائیں گی۔ اہل سنت کی طرف سے اس فتح مبین کی خوشی میں عظیم الشان جلسہ تہنیت منعقد ہوا، جس میں گجرات کے علمائے اہل سنت نے آپ کو 'شیر بیشہ اہل سنت' کا خطاب دیا جو اِتنا مشہور ہوا کہ بمنزلۂ علم ہو گیا۔

اس مناظرے کی اسی تاریخی حیثیت کے باعث اسے از سر نو تسہیل وترتیب جدید کے ساتھ زیورِ طباعت سے آراستہ کیا جارہا ہے، تاکہ اہل راندیر خصوصاً اور جملہ اہل اسلام عموماً دیکھیں کہ اہل سنت وجماعت کے شیرانِ ببر اور سرفروش مجاہدوں نے تحفظ دین وعقیدہ کے باب میں کیا کچھ قربانیاں پیش کی ہیں اور عقائد وافکارِ اہل سنت کو کس قدر بے

غبار کر کے وہ ہمارے سامنے چھوڑ گئے ہیں۔ آج اگر ہم ان کے چھوڑے ہوئے مشن کو زندہ و پائندہ، نیز آنے والی نسلوں کو عقائد اہل سنت کے تار سے مربوط نہ رکھ سکے تو یقیناً ایک طرف مناظرین اہل سنت کی روحیں تڑپیں گی، اور دوسری طرف یہ اِتنا بڑا تاریخی جرم ہوگا کہ پیش آمدہ نسلیں ہمیں کبھی معاف نہ کریں گی۔

**یادگار مناظرہ :** مولوی منظور سنبھلی کے ساتھ ادری اعظم گڑھ میں ہوا، جس میں مولوی منظور سنبھلی کے پشت پر ڈیڑھ سو (۱۵۰) دیوبندی، وہابی، غیر مقلد سوار تھے، دیوبندیوں کو ذلت آمیز شکست کے بعد پولیس کی مدد سے جان بچانی پڑی اور راہِ فرار اختیار کرنے ہی کو غنیمت جانا۔

**بمبئی میں مرتضیٰ دربھنگی کا فرار :** بمبئی میں مخالفین اہل سنت نے مولوی مرتضیٰ حسن دربھنگی چاند پوری کو بلوایا اور اعلیٰ حضرت امام اہل سنت کے خلاف اپنی خرافاتی توپوں کے دہانے کھول دیے۔ مولوی، مرتضیٰ حسن دربھنگی ناظم تعلیمات مدرسہ دیوبند گوہر افشانی کر رہا تھا :

> 'میں سات (۷) دفعہ بریلی گیا، خاں صاحب کے مکان پر جا کر دستک دی کہ مناظرہ کے لیے آؤ؛ مگر خاں صاحب نے اندر سے دروازہ بند کر لیا اور کوئی جواب نہ دیا'۔

بمبئی کے اہل سنت نے اس کے جواب کے لیے شیر بیشہ اہل سنت کو بلایا۔ چنانچہ آپ نے مجمع عام میں علی الاعلان فرمایا :

> 'اگر دربھنگی چاند پوری صرف یہی بتادے کہ اعلیٰ حضرت کے مکان کا دروازہ کس سمت ہے تو میں اپنی شکست مان لوں گا'۔

شیر بیشہ اہل سنت، مظہر اعلیٰ حضرت ہر رات چیلنج پر چیلنج دیتے رہے؛ مگر چاند پوری میں اتنی غیرت کہاں تھی جو سامنے آتا، اپنی مدد کے لیے مولوی منظور سنبھلی مدیر 'الفرقان' کو

بلوایا۔ ادھر منظور پہنچا، ادھر سنیوں نے محدث اعظم پاکستان، سلطان المناظرین مولانا ابوالمنظور محمد سردار احمد صاحب کو تار دیا جو اس وقت بریلی شریف میں صدر المدرسین و شیخ الحدیث کے منصب پر فائز تھے۔

محدث اعظم کے تشریف لاتے ہی دیوبندی لوہے ٹھنڈے پڑ گئے۔ منظور راتوں رات بھاگ گیا، کیوں کہ وہ محدث اعظم پاکستان کے ہاتھوں ایک سال قبل شرمناک شکست سے دوچار ہو چکا تھا اور وقت مناظرہ سے ایک گھنٹہ قبل میدانِ مناظرہ سے بھاگ گیا تھا نیز اپنی کتابیں، اپنی جوتیاں، اپنی عینک، اپنی چھڑی، اپنی چھتری مناظرہ گاہ میں چھوڑ گیا تھا جو محدث اعظم پاکستان کے قبضہ میں بطور سند محفوظ تھیں۔ الغرض! ایک ماہ تک بمبئی میں امام المناظرین شیر بیشہ اہل سنت اور سلطان المناظرین مولانا سردار احمد کی تقاریر ہوتی رہیں اور چاند پوری و سنبھلی کا کہیں پتہ نہ چلا۔

الغرض! حضرت شیر بیشہ اہل سنت رحمۃ اللہ علیہ کی مناظرانہ زندگی پر غائرانہ نظر ڈالنے سے یہ حقیقت منکشف ہو جاتی ہے کہ آپ گونا گوں علوم وفنون میں دست گاہ تام رکھتے تھے۔ آپ کے سامنے صرف ونحو، منطق و کلام، معانی و بیان ولغت، تفسیر و اصول تفسیر، حدیث و اصول حدیث اور فقہ اور اصول فقہ وغیرہ کے اہم علمی مباحث آئے تو آپ نے ان کی پیچیدہ گتھیوں کو ایسا سلجھایا کہ ارباب وعلم و دانش اور اصحاب فکر ونظر عش عش کرنے لگے۔ آپ اپنے اہم علمی کمالات کے سبب بحث و مناظرہ تحقیق و تدقیق کے جس میدان میں قدم رنجا ہوئے، فتح ونصرت اور ظفر و کامرانی نے آپ کی قدم بوسی کی اور میدان مناظرہ میں فریق مقابل پر آپ کا ایسا علمی رعب وخوف قائم ہوا کہ اس کی خوش بیانی، شعلہ نوائی زبان آوری جاتی رہتی اور ادھر ادھر کی ہانکنے لگتا اور عناد وہٹ دھرمی پر اتر آتا اور بحث و مناظرہ کے آداب و اصولِ موضوعہ کو بالائے طاق رکھ دیتا مگر اہل سنت کا یہ شیر کبھی بھی فریق مخالف سے مرعوب نہ ہوتا بلکہ شیر بن کر میدان مناظرہ میں عباسی تیور اور رعب وجلال کے ساتھ ایسا گرجتا کہ باطل کی پیشانی پر پسینہ آجاتا اور اس کے خوابوں کا

شیش محل چکنا چور ہو جاتا اور اپنی چنگل سے ایسی مضبوط گرفت فرماتا کہ باطل کے لیے مجال دم زدن نہ رہتا اور بطور تحدیث نعمت یوں زمزمہ خواں ہوتا۔

سگ ہوں میں عبید رضوی غوث و رضا کا

آگے سے میرے بھاگتے ہیں شیر ببر بھی

شیر بیشہ اہل سنت نے علمی مناظروں کے ذریعہ باطل کو ایسا بے نقاب فرمایا کہ ان کی نفرت انگیز صورت اہل انصاف دیکھ کر ان سے نفرت و گھن کرنے لگتے ہیں۔ آج ہمارا اور دیوبندیہ وہابیہ وغیرہ کا بنیادی اختلاف عقائد کا ہے کہ انہوں نے اللہ عزوجل اور اس کے حبیب اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی شان میں ایسی گستاخی کی جس کے سبب وہ ایمان واسلام سے خارج اور ایسے کافر و مرتد ہیں کہ 'من شک فی کفرھم وعذابھم فقد کفر'۔

حضرت شیر بیشۂ اہل سنت اور دیگر علمائے اہل سنت نے اپنے مناظروں اور تحریروں کے ذریعہ ان کا کفر و ارتداد ایسا واشگاف کیا کہ آج تک وہ ان عبارتوں کی جس قدر تاویلیں کرتے ہیں وہ تاویل نہیں بلکہ مسخ و تبدیل ہیں۔ وہابیہ آج بھی ان ناپاک عقیدوں کی پردہ پوشی کرتے اور ان پر مناظرہ کرنے سے بھاگتے ہیں اور اگر مناظرہ میں آتے بھی ہیں تو اس کی توجیہ و تاویل میں بار بار وہی اِعادہ کرتے ہیں جن کا روشن رد علمائے اہل سنت نے فرما دیا ہے اور یہ فرما چکے ہیں کہ 'یہ قائل کے کلام کی توجیہ و تاویل نہیں بلکہ اس کی مراد و منشا کے خلاف اس کے کلام کا مسخ اور تغییر و تبدیل ہے'۔

آج باطل اپنی بدعقیدگی کی پردہ پوشی کے لیے نت نئے روپ میں ہمارے سامنے آرہا ہے ہمیں ان جدید فتنوں کے سدباب کے ساتھ ساتھ اس کی اصلی اور حقیقی صورت کو طاقِ نسیاں میں نہیں رکھنا چاہیے بلکہ اس کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے اسے ضرور بے نقاب کرنا چاہیے کہ ایمان و کفر کا معاملہ بڑا ہی اہم ہے۔

آج باطل کی پوری کوشش ہے کہ نت نئے فتنے رونما کر دیے جائیں۔ ہمارا عیب، ہمارا جرم، ہمارا کفر، طاق نسیان ہو جائے اور ساری توجہ نت نئے فتنوں کی طرف ہو جائے۔ جب باطل کے وہ ناپاک عقیدے آج تک ان کی کتابوں میں ثبت ہیں اور آج تک انہوں نے ان گستاخانہ کفری عبارتوں سے اپنی براءت و بے زاری ظاہر نہ کی اور نہ ان سے توبہ اور رجوع کیا بلکہ اس کے جدید ایڈیشن طبع ہو رہے ہیں اور مزید فتنوں کا دروازہ کھولا جارہا ہے تو تمام فتنوں کی اصل و بنیاد جو کفر و ارتداد کے ناپاک عقائد ہیں جن کی بنیاد پر ہمارا اختلاف ہے انہیں کیوں نہ واشگاف کیا جائے کہ امت مسلمہ ان کے فتنۂ کفر و ارتداد سے محفوظ و مامون رہے اور باطل فرقے نئے فتنوں کی ہمت نہ کریں اور ہمیشہ کے لیے دفن ہو جائیں۔

ہمارے اکابر علمائے اہل سنت خصوصاً سیدنا اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی، مجاہد جلیل حضرت علامہ فضل حق خیر آبادی، حضرت علامہ شاہ فضل رسول بدایونی، افقہ امت سرکار مفتی اعظم ہند، صدر الافاضل حضرت علامہ محمد نعیم الدین مرادآبادی، فقیہ اعظم حضرت صدر الشریعہ، سیدنا سرکار شیر بیشہ اہل سنت اور سیدنا سرکار مجاہد ملت و حافظ بخاری رحمہم المتعال وغیرہم نے اپنے لسان وقلم کے ذریعہ باطل سے مسلسل جہاد فرما کر ہمیں بھی اس پیہم جہاد کی اس وقت تک دعوت دی جب تک کہ وہ کفر و اِرتداد سے علی رؤوس الاشہاد تائب نہ ہو جائیں۔

**آخری تمنا** : شیر بیشہ اہل سنت کی ساری زندگی خدمت دین متین میں گزر گئی، عمر کا کارواں جب بہت آگے بڑھ گیا تو ضعف ونقاہت کے باعث آپ پر بیماری کا حملہ ہوا۔ جب یہ بیماری بڑھی اور کمزوری حد سے گزرنے لگی تو آپ نے حاضری مدینہ طیبہ کا قصد فرمایا۔ مدینہ منورہ جو دارالامن، دارالایمان اور روحانی جسمانی دارالشفا ہے جس طرح بھی ہو وہاں کی حاضری نصیب ہو جائے۔ ہوائی جہاز سے جانے کا پروگرام بنایا، مگر

عمر اور وقت نے وفا نہ کی۔ اگرچہ ظاہری طور پر آپ کی یہ آخری تمنا پوری نہ ہو سکی؛ لیکن اس حسرت میں جان دے کر اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ اٰلہٖ وسلم کی دائمی و ابدی حاضری کی سعادت ضرور پالی۔

**اِنتقال پُر ملال** : ایمانی غیرت، ولولہ، مضبوطی، عقیدت و اِستقامت فی الدین میں شیر بیشہ اہلسنّت کا مقام بہت بلند ہے۔ وہ عظمت شان رسالت کے نڈر اور بے خوف پاسبان تھے۔ غالباً ۶۱ رسال کی عمر میں ۸ رمحرم ۱۳۸۰ھ مطابق ۳ رجولائی ۱۹۶۰ء بروز اتوار بیش بہا دینی خدمات اور اعلاے کلمۃ الحق فرمانے کے بعد آپ نے اس دنیاے فانی سے اس حال میں رحلت فرمائی کہ زبان پر کلمہ شریف کا ورد جاری تھا۔ پیلی بھیت میں مدفون ہوئے۔ آپ کا مزار منبع فیوض و برکات اور مرجع خلائق ہے۔

## علما و مشائخ کی نظر میں

[شیر بیشہ اہلسنّت کے تعلق سے بعض معروف مشاہیر اہل سنت و جماعت کے تاثرات]

شہزادۂ اعلیٰ حضرت، آفتاب کشور ولایت، تاجدار اہل سنت، مقتداے دین وملت سیدنا سرکار مفتی اعظم ہند علیہ الرحمۃ والرضوان نے اپنی زبان مبارک سے فرمایا :

'وہی بیشہ اہل سنت کے شیر ہیں اور میدانِ حق گوئی کے مرد دلیر ہیں۔ انہوں نے درحقیقت تم پر مذہبی احسان کیا تھا کہ تم کو وہابی ہونے سے بچایا اور میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ 'سو ڈیڑھ سو مولوی بھی مل کر وہ کام نہیں کر سکتے جو اللہ اور اس کے رسول کے فضل و کرم سے اکیلے مولانا حشمت علی کر لیں گے'۔ (بحوالہ نوری کرن بریلی ستمبر ۱۹۶۰ء)

حضرت حجۃ الاسلام، شہزادۂ اعلیٰ حضرت، مولانا حامد رضا خاں علیہ الرحمۃ والرضوان کے خلف اکبر حضرت مفسر اعظم ہند علامہ مولانا شاہ محمد ابراہیم رضا خاں صاحب جیلانی

میاں علیہ الرحمۃ والرضوان کا بیان ہے :

'اباجی علیہ الرحمہ فرمایا کرتے تھے: اللہ تعالیٰ نے مجھے دو نعمتیں عطا فرمائی ہیں: ایک مولانا سردار احمد صاحب اور ایک مولانا حشمت علی صاحب۔

ملک العلما مولانا محمد ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ فرماتے ہیں :

......حضرت شیر بیشہ اہل سنت مولانا محمد حشمت علی صاحب میری نگاہ میں زبردست سنی ناصر دین متین تھے اور عمر اسی نصرت دین میں صرف فرمائی۔ مولیٰ تعالیٰ ان کے درجات بلند فرمائے۔ آمین۔

استاذ العلما، جلالۃ العلم، سرکار حافظ ملت علیہ الرحمۃ والرضوان آپ کے علمی فضل و کمال جاہ وجلال اور آپ کے گونا گوں اوصاف وکمالات کی حقیقت کشائی کرتے ہوے فرماتے ہیں :

'حضور شیر بیشہ اہل سنت کی شخصیت صرف آل انڈیا ہی نہیں بلکہ بین الاقوامی شان رکھتی ہے۔ آپ نے گورستانِ وہابیت میں سناٹا کر دیا، گلستانِ دیوبندیت کو تاراج کر دیا، نجدی قلعوں میں زلزلہ ڈال دیا، بڑے بڑے سورماؤں کو آپ سے مقابلہ کی تاب نہ تھی۔ نجد کے بڑے بڑے وفادار اور منظورِ نظر اس شیر سنت کے نام سے کانپتے لرزتے تھے۔ ہند کی شخصیت کا خواب دیکھنے والوں کا پتہ پانی ہو جاتا تھا۔ اس شیر سنت نے جس طرف رخ کر دیا حق وصداقت کے ڈنکے بجا دیے، باطل کے پرخچے اُڑا دیے۔ یہ حضرت ممدوح نے وہ نمایاں شان دار دینی خدمات انجام دیں جو رہتی دنیا تک آپ کی زرّیں یادگار رہیں۔ میدان تبلیغ ومناظرہ میں آپ خود ہی اپنی مثال تھے'۔

اَدری کا مشہور مناظرہ جو دیوبندی جماعت کے منظورِ نظر، اُن کے امام المناظرین

اور سرکار شیر بیشہ اہل سنت کے مابین ہوا' سرکار محدث اعظم ہند علیہ الرحمۃ والرضوان نے اس مناظرے کے اِنعقاد سے قبل اپنے مکتوب خاص میں فرمایا :

'جہاں تک منظور کے علمی اِستعداد کا حال ہے اس کی سرکوبی کے لیے اعز الاخوان ، فاضل جلیل الشان ،مولانا مولوی محمد حشمت علی صاحب نہ صرف یہ کہ کافی سے زیادہ ہیں بلکہ سچ پوچھیے تو اس مناظرے کو منظور کر کے 'ہضماً لنفسہٖ' تنزل سے کام لیا ہے۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ حشمت کے جلو میں فتح ونصرت رہی اور منظور ومفرور کا تو قافیہ ہی ایک ہے'۔

علامہ ابوالبرکات قادری شیخ الحدیث دارالعلوم حزب الاحناف' آہ حضرت شیر بیشہ اہل سنت ! دنیائے اہل سنت کو صدمہ عظیمہ' کے زیرعنوان لکھا ہے :

'اہل سنت کے حلقہ میں یہ خبر انتہائی رنج وملال کیساتھ سنی جائے گی کہ امام المناظرین حضرت مولانا الحاج الحافظ محمد حشمت علی صاحب قادری رضوی لکھنؤی قدس سرہ العزیز طویل عرصہ علیل رہ کر ۳ر جولائی ۱۹۶۰ء کو پیلی بھیت میں رحلت فرما گئے۔ حضرت مولانا علیہ الرحمہ علم وعمل ،زہد و تقوی ، پختگی مسلک غرض ہر اعتبار سے مولانا مرحوم کا وجود مقدس اعلی حضرت رضی اللہ عنہ کا مظہر اتم تھا دنیائے سنیت میں اب کوئی ہستی ایسی نظر نہیں آتی جو میدانِ مناظرہ میں مولانا مرحوم کی کمی کو پورا کر سکے'۔

(السعید۔ملتان جولائی ۱۹۶۰ء)

اللہ سبحانہ وتعالیٰ شیر بیشہ اہل سنت کو ان کی خدماتِ جلیلہ کے عوض کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے۔ اوران کے باقیاتِ صالحات کو ازجلد منظرعام پرلانے کی ہمیں توفیق بخشے تاکہ بیش از بیش خلق خدا اُن کے جواہر علمیہ اور دُررِ فقہیہ سے مستفید ہوسکے۔ آمین یارب العالمین بجاہ طٰہٰ ویٰس ﷺ

# فہرست مضامین


۱ مناظرۂ راندیر، سورت
۲ غیر مقلدین کا شیر پنجاب بطرز شغال
۳ دیوبند کا چندہ بند کردیں گے
۴ حفظ الایمان کا محاسبہ
۵ الامداد کا محاسبہ
۶ براہین قاطعہ کا محاسبہ
۷ شرح مواقف کی عبارت کی غلط تشریح
۸ المھند کی غلط بیانی
۹ عبارت تھانوی پر ایک لطیفہ
۱۰ گدھے کو بھی علم غیب ہے اور بھینس کو بھی
۱۱ راندیری کی گھبراہٹ
۱۲ فاروقِ اعظم پر توہین رسالت کا الزام
۱۳ حدیث قرطاس
۱۴ حدیث اُخذ ثوبہ اور ایک وہابی کا لطیفہ
۱۵ توہین، اقرار اور کشمکش
۱۶ تبصرہ بر مناظرۂ راندیر، سورت
۱۷ ضمیمہ مناظرۂ راندیر، سورت
۱۸ مناظرۂ راندیر کے اکیس سوالات
۱۹ آخری گذارش
۲۰ وہابیوں و دیوبندیوں کو اعلان
۲۱ مناظرۂ پادرہ بڑودہ کا حال
۲۲ آخری قطعی فیصلہ کن مناظرہ کے اہم اور ضروری شرائط
۲۳ ضروری گذارش، ضروری اطلاع
۲۴ شکریہ بجناب آب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم بر فتح مناظرۂ پادرہ

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

**الحمد للّٰہ خالق البرایا . والصلوۃ والسلام علیٰ حبیبہ المطلع بإذن ربہ علی الغیوب والخفایا . العلیم بالسرائر والخبایا . قاسم خزائن اللّٰہ ومختار نعمہ ومانح العطایا . شفیع الذنوب ومقیل العثرات وماحی الخطایا . واٰلہ وصحبہ . وابنہ وحزبہ .وعلماء ملتہ و أولیاء أمتہ . وعلینا وعلیٰ سائر أھل سنتہ . وجمیع المجددین لدینہ . والمتوسلین بذیل جماعتہ . اٰمین .**

پیارے عزیز سنی بھائیو! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو اپنے حبیب ومحبوب مطلع علی الغیوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سچا بندۂ بارگاہ بنائے۔آمین۔

حضور پرنور امام اہل سنت، مجدد دین وملت، سیدنا اعلیٰ حضرت، مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب قبلہ قادری برکاتی بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ذات گرامی اور نام نامی سے کون سنی مسلمان ناواقف ہے؟۔ وہابیت کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو جس نے روکا، ہزارہا بندگان خدا کو دیوبندیت کے جال سے جس نے بچایا، اقطار واکناف کے اشرار کفار ومرتدین کے شر وفریب سے جس نے بھولے بھالے سنیوں کو محفوظ رکھا، وہ حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کی ذات قدسی صفات ہے۔اہل سنت کا بچہ بچہ اگر حضور کے اِحسانات کا شکریہ مدت العمر اَدا کرتا رہے تو بھی حضور پرنور رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارِ احسان سے سبک دوش نہیں ہوسکتا۔

حضور پرنور رضی اللہ تعالیٰ عنہ اُن بندگانِ خدا سے ہیں جن کا فیض بعد وصال بھی جاری رہتا ہے۔ آستانۂ عالیہ رضویہ سے اب بھی اہل سنت کے لیے ہدایت کے چشمے جاری ہیں۔ حضور کا مقدس دارالعلوم جامعہ رضویہ منظر اِسلام' اہل سنت و جماعت، بریلی شریف سنی بھائیوں کو ہدایت ورہنمائی کے لیے بہترین خدمات انجام دے رہا ہے۔ اس کے علماو مبلغین شہروں، قصبوں، دیہاتوں میں حمایت اسلام وحفاظت مذہب اہل سنت کے لیے دورے کررہے ہیں۔

دارالعلوم کا ایک وفد جو حضرت واعظ اسلام، حامی سنت، ماحی بدعت، مولانا مولوی محمد غلام رسول صاحب قادری رضوی بہاول پوری زیدمجدہم مبلغ آستانۂ عالیہ رضویہ اور حضرت شیر بیشۂ اہل سنت، ناصر سنیت، سرشکن دیوبندیت، مولانا مولوی حافظ وقاری ابوالفتح، عبیدالرضا محمد حشمت علی خان صاحب قادری رضوی لکھنوی دام مجدہم' مفتی جامعہ رضویہ، بریلی شریف پر مشتمل تھا، تقریباً چار ماہ ہوئے، بمبئی' مبلغ وہابیہ عبدالشکور کاکوری ایڈیٹر'النجم' سے مناظرہ کرنے کے لیے آیا۔ وفد مذکور نے بمبئی، پونہ، تھانہ، بھیمڑی، کلیان وغیرہ مقامات میں جو بیش بہا خدمات انجام دیں وہ وقتاً فوقتاً 'رسالت' بمبئی، 'صوت الحق' بمبئی، 'غالب' بمبئی وغیرہ سنی اخبارات میں شائع ہوتی رہیں۔

ہمارا شہر سورت بھی حضرت شیر بیشہ سنت، سیف اللہ المسلول، مولانا مولوی محمد ہدایت رسول صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت مداح الحبیب مولانا مولوی محمد جمیل الرحمٰن خاں صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت حامی سنت مولانا محمد بشیر الدین خاں صاحب بڑودوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جیسی مقدس دردمندِ ملت ہستیوں کے جوار رحمت وسایۂ فضل رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں چلے جانے کے بعد وہابیوں، دیوبندیوں کی جولان گاہ بن گیا تھا۔ رحمت الٰہی سے اُمید تھی کہ بمبئی میں اُن حضراتِ حامیان دین وسنت کے ورودِ مسعود کی خبر سن کر مسرت بے اندازہ ہوئی، اور ہم غریب سنیوں نے ان حضرات کو

سورت تشریف لانے پر مجبور کیا۔الحمد للہ کہ ہماری عرض قبول فرمائی گئی ، اوران حضرات نے اپنے مبارک قدوم سے اس سرزمین کو مشرف فرمایا۔

یہاں کے جلسوں کی کیفیت اور مسلمانوں کا اُن چراغانِ بزم مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پروانہ وار نثار ہونا، بہت سے بھٹکے ہوؤں کا راہِ راست پر آجانا وغیرہ واقعات کی تفصیل کرنی طوالت چاہتی ہے۔تقریباً دو سال ہوئے کہ علاقۂ گجرات کے دیوبند ثانی بلکہ دیوبند کے باعث بقا وسبب زندگی 'راندیر' ضلع سورت کے وہابیوں، دیوبندیوں نے ایک اُردو ٹیچر منشی عمر خاں کے نام ایک تحریر 'فضل ربّ خبیر' شائع کروائی۔اس میں علاوہ قسم قسم کی گستاخیوں، بے باکیوں کے صفحہ ۱۱ر پر یہ مضمون بھی تھا :

'حرمین شریفین سے دیوبندیوں کے کفر پر جو فتوے لیے گئے ہیں جب علماے حرمین پر اصل عبارات ظاہر ہوئیں تو انھوں نے دیوبندیوں کو کفر کے فتوے سے بری کر دیا اور انہیں مسلمان لکھ دیا'۔

حضرات علما نے یہاں آکر جب 'فضل ربّ خبیر' ملاحظہ فرمائی تو خیال ہوا کہ راندیر کے دیوبندیوں سے وہ دوسرا فتویٰ دیکھ لیا جائے۔اس بنا پر حضرت شیر بیشۂ اہل سنت مولانا حشمت علی صاحب نے ایک خط منشی عمر خاں کو لکھا کہ اپنے بڑوں کو بلائیے،اور حرمین شریفین کا وہ فتویٰ جس میں علماے حرمین نے دیوبندیوں کو مسلمان لکھ دیا ہے ہمیں دکھائیے۔

عمر خاں نے اس چیلنج کو قبول کیا،اور مختلف تحریروں کے آنے جانے کے بعد– جو ہمارے پاس موجود ہیں–لکھ دیا کہ ہماری طرف سے مناظرین' مولوی عبد الشکور کاکوروی ایڈیٹر 'النجم' اور مولوی مرتضیٰ حسن در بھنگی ہوں گے۔

حضرت شیر بیشۂ سنت مولانا حشمت علی خان صاحب نے تاریخ مناظرہ ۷ر جمادی

الاخریٰ ۱۳۴۴ھ روز پنج شنبہ دس بجے دن کو، اور مقام مناظرہ خود وہابیوں کی محبوب مسجد چنارواڑہ - جس میں اس سے پہلے علماے اہل سنت کو مناظرہ کے لیے بلاتے رہے اور ان حضرات نے انھیں قابل خطاب نہ سمجھ کر ان کی اس ہوس کو پورا نہ کیا تھا - مقرر کر دیا۔ اور صاف لکھ دیا کہ بروز پنج شنبہ ۷/ جمادی الاخریٰ ۱۳۴۴ھ دس بجے دن کو - ان شاء اللہ - میں ضرور 'راندیر' حاضر ہوں گا، آپ اپنے مناظرین کو تیار رکھیں۔

دوشنبہ، سہ شنبہ کو بمقام پادرا، علاقہ ریاست بڑودہ میں غیر مقلدین کے شیخ الکل فی الکل ثناء اللہ امرتسری ایڈیٹر 'اہل حدیث' سے تحریری مناظرہ ہوا، جس میں حضرت شیر بیشۂ سنت مولانا حشمت علی خان صاحب نے غیر مقلدین کے شیخ الکل فی الکل کو گل در گل ثابت کر دکھایا۔

غیر مقلدوں کا شیر پنجاب' شیر بیشۂ سنت کے مقابل میں شغال نظر آیا۔ دو روز تک شیر پنجاب نے کوششیں کیں، دانتوں پسینہ آ گیا۔ شیری پنجاب سے کام لینا چاہا مگر غیر مقلدوں کا کفر نہ اٹھا سکے، انہیں مسلمان ثابت نہ کر سکے، جانبین کی دستخطی تحریریں موجود ہیں جو - ان شاء اللہ تعالیٰ - عنقریب شائع ہو کر اہل سنت کو شادماں اور غیر مقلدین کو نادم بنائیں گی۔

چہار شنبہ کو وہاں سے فارغ ہو کر حضرات علماے مبلغین جامعہ رضویہ سورت پہنچے اور پنج شنبہ کو اپنے وعدے کے مطابق 'راندیر' پہنچے۔ ابھی مسجد چنارواڑہ دور تھی کہ پولیس کے سپاہی آ گئے اور کہا کہ آپ کے متعلق ایک عرضی دی گئی ہے؛ اس لیے پہلے آپ کو تھانہ میں چلنا پڑے گا۔

اس وقت معلوم ہوا کہ جن لوگوں کے ناپاک دھرم میں یا رسول اللہ، یا غوث، کہنا شرک ہے انہوں نے مناظرہ سے جان بچانے کے لیے یا پولیس المدد، یا تھانہ دار الغیاث کا ڈبل شرک اوڑھا ہے۔

